عہد خلافت عمر مین اور اونکی کوئی اولاد نہین ہوئی استھے پس برای خدا
غور فرماے کہ جب عون بن جعفر جنگ تستر مین بعہد خلیفہ دوم شہید ہوچکے تھے
تو پھر بعد عمر اونکا عقد حضرت ام کلثوم کے ساتھ کیونکر ہوا پس جیسے صدر
روایت غلط ہوا ویسا ہی آخر روایت بھی غلط ہوا ہان ہمارے اوس
احتمال کی البتہ بخوبی تائید ہوتی ہے کہ یہہ قصہ خطبہ و اصرار و انکار تمام تر
ام کلثوم دختر ابوبکر سے متعلق ہے کیونکہ ممکن ہے کہ ام کلثوم دختر ابوبکر
کے نسبت اہنین عون بن جعفر سے مقرر تھی ہوا سلئے کہ اسما بنت عمیس
بعد شہادت حضرت جعفر طیار زوجیت ابوبکر مین آئی تھین پس اوسنون نے
یہ نسبت اپنے تیسرے فرزند کی اس دختر ابوبکر سے مقرر کی ہو کیونکہ دو فرزند
انکے عبداللہ و محمد تو حضرت زینب و ام کلثوم سے منسوب ہی ستھے
خالی تھی فقط تو عون بن جعفر اونکی نسبت اس ام کلثوم دختر ابوبکر سے
مقرر کی ہو پس اس صورتمین دوسرا عذر جو روایات اہلسنت مین جناب امیر
کیطرف منسوب ہے وہ بھی صحیح ہوگا کہ جب عذر صغر سنی ام کلثوم دختر ابوبکر
کو حسب فرمائش عائشہ حضرت نے بیان کیا ہوا اوسکے ساتھ یہ عذر بھی
پیش کیا ہو کہ خلیفہ اوس حکم نبوی کو یاد کر کے باز رہین کہ جب ایکطرف سے
خواستگاری ہوجاے تو دوسرا خطبہ نکرے اور اس صورتمین شرکت
جناب امیر حمایت بی بی عائشہ مین دربارہ باز رکھنے خلیفہ دوم کے
عقد ام کلثوم [illegible] ابوبکر سے باستدعاے بی بی عائشہ بابت عدم [illegible]
اسما بنت عمیس [illegible] ت قرین قیاس ہے کیونکہ علاوہ انکار ام کلثوم

ذکر عون بن جعفر ایضا
فی عہد رسول اللہ
اسد الغابہ اسما در نشہد
ایضا بشر و لا خضبہ
ذخائر العقبی صفحہ ۱۱۴

خود عون کے خیال سے زیادہ کوشش کرینگے حاجت نہیں پھر کیونکر اس
رو سے بھی اشتباہ روات کا قایل ہونا ضروری ہوا ورنہ اسکا اثبات کریں
کہ جو شخص عہد عمر مین مر چکا وہ بعد جلیفہ ہونے زندہ ہوا اور اوسنے نکاح کیا
دلیل پنجم یہ امر بھی اون روایات متذکرہ بالا مین بالاتفاق بیان ہوا ہے
کہ بعد وفات عون و محمد فرزندان جعفر کی بعد دیگرے عقد حضرت ام کلثوم
کا ساتھ عبد اللہ بن جعفر کے ہوا بلکہ خود جناب امیر نے یہہ عقد کر دیا اور زمانہ
معاویہ مین حضرت ام کلثوم اور اونکے فرضی فرزند زید نے ساتھ ہی وفات
کیا اب دیکھنا چاہئے کہ یہہ امر صحیح ہو سکتا ہے یا نہین کیونکہ حضرت عبد اللہ
بن جعفر شوہر تھے حضرت زینب خواہر حضرت ام کلثوم کی اور حضرت زینب
علیہا السلام بھی مثل حضرت ام کلثوم بالاتفاق تا معرکہ کربلا بلکہ بعد اوسکے
زندہ رہین اور کسی نے یہ نہین بیان کیا کہ معاذ اللہ حضرت عبد اللہ نے
جناب زینب کو کبھی طلاق دیا ہو پس بدون وفات حضرت زینب کیونکر ممکن
ہے کہ حضرت عبد اللہ جناب ام کلثوم سے عقد کرکے جمع بین الاختین کے
مرتکب ہون اور خود جناب امیر ایسا نکاح کر جائین تو اب ضرور ہوا کہ یا حیات
حضرت ام کلثوم کے تا بعد وفات حضرت زینب قایل ہون جو بعد معرکہ
کربلا ہے یا قایل بعدم وقوع نکاح ہون صورت اول مین وہ مطالبات
غلط ہوتے ہین جسمین وفات حضرت ام کلثوم زید فرضی کے ساتھ عہد معاویہ
مین مذکور ہے صورت ثانیہ مین وہ کل روایات غلط ہوتی ہین جسمین وفرضی
حضرت ام کلثوم و خطبہ عمر و اصرار و انکار و وقوع نکاح بعد عمر عون کے ساتھ

بعد اونکے محمد بن جعفر کے ساتھہ بعد اونکے عبداللہ بن جعفر کے ساتھہ
مذکور ہے نہین اس سے بھی مطلوب اہلحق حاصل ہوا غرضکہ ہر طرف گمشود
گشتہ ہوا اسلئے اگرچہ نکاح روایات واہیہ دونون صورتون کی اہلسنت
کے یہان اس کثرت سے ہین کہ انکار کلی اونکا نہین کر سکتے نہ خود میری
بھی فرمائش ہے لہذا ضرور ہے کہ بنا بر دلائل محققین محدثین اہلسنت اوس
قاعدہ پر عمل کرین جو محدثین مین بکثرت جاری ہے جسکا ارتکاب ایسے ذرا ذرا سے
امرون کے لیے کرتے ہین یعنے یہہ کہ قایل ہون بوہم واشتباہ
رواۃ کہ راوی لوگ بوجہ اشتراک اسمی مبتلاے مرض اشتباہ
ہوے اور وہم وخطا مین گرفتار ہوکر ایک ہمنام کا واقعہ
دوسرے ہمنام کی طرف منسوب کر دیا کیونکہ ممکن ہے اوسے
ام کلثوم بنت ابوبکر کا یہہ واقعہ ہے ہو جسکا خطبہ خلیفہ دوم نے
کیا اوسکے انکار سے بے بی عائیشہ مضطر ہوئین جناب امیر
علیہ السلام نے بوجوہات مصرحہ بالا حمایت عائیشہ کے ہو اور
بعد رفع فتنہ وفساد اوس ام کلثوم کا عقد عون بن جعفر سے
اور بعد شہادت اونکے محمد بن عبداللہ بن جعفر سے ہوا ہو
کراویون نے باشتباہ واشتراک اسمی جناب ام کلثوم ؑ
کیطرف منسوب کیا اور یہ نہ سمجھے کہ باوصف زوجیت وموجودگی
حضرت زینب ؑ وقوع عقد محال ہے دلیل ششم شاہ عبدالعزیز نے اسپر دعوی
تواتر کیا ہے کہ حضرت ام کلثوم سے زید پیدا ہوئے عمر نے نام اپنے

بہائی زید کے انکو مسمے کیا یہ زید بن عمر ایک خانہ جنگی مین کسیکی ہاتہ سے
زخمی ہو کر مری اور مان اونکے ام کلثوم جو پہلے سے بیمار تہین اونہونے
بہی وسی روز انتقال کیا دونون کا جنازہ ساتھ آیا جناب امام حسین ؑ اور
عبد اللہ بن عمر نے نماز جنازہ پڑہ کر دفن کر دیا مولوی حیدر علی نے بہی اسپر
دعوے تواتر کیا ہے اور اسکی بہی تخصیص کی کہ خاص عہد معاویہ مین یہ
امر واقع ہوا پس اب دیکھنا چاہیے کہ از روے واقعات تاریخی کہانتک
اسکی تصدیق ہو سکتی ہے کیونکہ اولا انکے یہان آپس مین اختلاف ہے کہ اولاد صلبی ہوا
بہی ہوے یا نہ مگر ہم اوس سے بحث نہین کرتے پہلے زید سے بحث کرتے ہین
کہ اونکو شیخ عبد الحق وغیرہ زید اکبر کہتے ہین اور عبد اللہ اور عبد الرحمن بن
عمر کے بعد ذکر اولاد عمر مین دیگر اولاد پر انکو مقدم کیا ہے شاہ صاحب کے کلام سے
بہی معلوم ہوتا کہ قبل اسکے کوی دوسرا لڑکا عمر کا مسمے زید نہ تہا کیونکہ اپنے
بہای کا نام رکہا اگر کوی دوسرا زید عمر کا بیٹا ہوتا تو اسکا نام رکہنے کی ضرورت
کیا تہی اور چونکہ یہ عقد آخری وقت مین ہوا پس معلوم ہوا کہ یہی ایک زید
اونکا بیٹا تہا حالانکہ بتصریح صاحب کامل و دار قطنی بنقل شاہ عبد الحق
ثابت ہے کہ زید بن عمر ام کلثوم بنت جرول خزاعی زوجہ سابقہ سے
پیدا ہوا جو ایام جاہلیت سے عمر کی زوجہ تہی گو اسمین اختلاف ہے
کہ عبد اللہ بن عمر برادر حقیقی زید یعنی بطن ام کلثوم مذکورہ سے تہا
یا نہ مگر اسپر اتفاق ہے کہ زید بن عمر ام کلثوم بنت جرول خزاعیہ کے
بطن سے تہا پس اگر اسکے قایل ہون کہ زید پسر ام کلثوم [illegible] خزاعیہ چہوٹا تہا

۱ — از ازالۃ الغین صفحہ ۲۱۶ منتخب التواریخ الجلالیہ وانکحہا [illegible] الحسن والحسین [illegible] ام کلثوم [illegible]

اکبر فرضی سے تو وہ روایت غلط ہوتی ہے جسمین طلاق ام کلثوم خزاعیہ بعد
نزول آیہ لاتمسکوا درج ہے کیونکہ جب وہ زوجیت ہی مین نرہی تو زید اصغر
اوس سے پیدا کیونکر ہوا حالانکہ ولادت زید ام کلثوم خزاعیہ سے یقینی ہے
اور اگر یہ احتمال پیدا کرین کہ زید بن ام کلثوم خزاعیہ بڑا تھا اس زید فرضی سے
جسے بطن جناب ام کلثوم سے قرار دیتے ہین تو پھر یہ زید اکبر کیونکر ہونگے
علاوہ برآن جب دو زید بن عمر ہوے دو ام کلثوم سے تو حالات انکے
بھی الگ الگ ہونے چاہیے کہ یہ زید اور ام کلثوم فلان وقت مرے
دوسرے زید و ام کلثوم کی یون وفات ہوی جیسا کہ کل اولاد سے کہ
دختران خلیفہ دوم کا حال علحدہ علحدہ باجمال و تفصیل عقد وغیرہ مرقوم ہے
بخلاف ان دونون زید اور دونون ام کلثوم کے کہین بجز ایک واقعہ وفات
ایک زید اور ایک ام کلثوم کی دوسرے ام کلثوم و زید مان بیٹے کا کوئی
حال بالوصف تفحص و تلاش نہین ملتا جس سے بہ بداہت عقل سلیم معلوم ہوا
کہ دراصل ایک ہی زید بن عمر تھا جو بطن ام کلثوم بنت جرول خزاعی زوجہ سابقہ
عمر سے پیدا ہوا نہ دوسرا نہ تیسرا جہان راویون نے بوجہ اشتراک نام
دو ام کلثوم بلکہ تین ام کلثوم کے مختلف کے قصونکو چھتے ہمنام کیطرف
منسوب کیا وہان اصلی زید کی نسبت بھی ادھر ہی لگا دی اوسکے ساتھ
اصلی زید و ام کلثوم کے حالات بھی ایسی فرضی زید و ام کلثوم کے سر منڈھ
گئے اصلی مان بیٹے تو غایب ہوگئے اور فرضی اصلی بنگئے اور اگر اس تقریر
فقیر کی کوئی شبہ ہو تو سنہ وسال جوڑ لیجے جس سے ولادت زید محال ہے

کیونکہ سنہ عقد جیسا کہ سابقاً مرقوم ہوا سنہ ۱۷ ہے درمیان سنہ ۱۷ اور سنہ ۲۳ کے
اور سن حضرت ام کلثوم کا وقت عقد چار یا پانچ برس بیان ہوتا ہے اور وفات
خلیفہ دوم سنہ ۲۳ ہجری ہے بس وشصت ساله کی تھی اگر سنہ ۱۷ میں چار پانچ ساله
تو سنہ ۲۳ مین کہ سنہ وفات خلیفہ ہے دس برس کی ہونگی در دس برس کی لڑکی
کے لڑکا ہونا خالی از استبعاد نہین خصوصاً در صورتیکہ دو تین برس قبل
از وفات خلیفہ کے قوت باہ کو زوال کلی ہوگیا ہو چنانچہ عقد عاصم بن عمر
والی روایت سے ظاہر ہے کہ خلیفہ صاحب نے فرمایا ولو کان فی بکم حرکة النساء الی
لم یسبقه احد الیها یعنے اپنی اولاد کو جمع کر کے کہا اگر تمہارے باپ مین
رہتے حرکت نسوانی باقی ہوتی تو اس بار مین کوئی اوسپر سبقت نہ لیجاتا
جس سے فقدان باہ اس زمانہ مین یقیناً ثابت ہوا چہ جائیکہ از روے
فطرت بھی یہ قوت کم تھی اور دوسری قوت کو غلبہ تھا چنانچہ اون روایات
سے یہ امر بخوبی ثابت ہوتا ہے جنمین خلیفہ نے کہا ہم تصنع و تکلف عورتونسے
تعلق کرتے ہین اور جسقدر عورتون سے خطبہ کرنا ہمپر گران ہوتا ہے دوسرا
کوئی امر نہین گران ہوتا بلکہ خود ان روایات موضوعہ عقد سے ظاہر ہے
کہ خلیفہ نے کہا کہ ہمکو اب باہ نہین ہے نسوان کی حاجت باقی نہین ہے
بس دہ سالہ لڑکی سے باین پیری و علت شیخ المشائخ لڑکا ہونا امر حیرت خیز ہے
حالانکہ اگر امکان عقلی بنا دہی نکلتا بھی ہے تو ایک لڑکے کا ہونا کسطرح
ممکن ہو سکتا ہے بخلاف دوسرے لڑکے کے جسکا رقیہ نام تھا شیعہ
کروہ ... ل ہے کیونکہ قبل از زنا سالگی عورتون کو بلوغ ہی نہین ہوتا

ازالۃ الخفا صفحہ ۱۹۶ مقصد ۲

چہ جاے تحمل حمل ورنہ سالگی پوری ہوتے ہی سنہ ۲۲ مین اب ایک سال
کل خلیفہ کی حیات کا زمانہ باقی ہے اسمین دو ولادتین کیونکر ممکن ہے
اور اگر سنہ ۱۷ مین عقد مانا جاے تو جو لڑکی اوسوقت چار سالہ تہی سنہ ۲۳ مین
کہ سن وفات ہے ہفت سالہ یا ہشت سالہ ہوگی اس سنکی لڑکی نہ بالغ ہوتی ہے
نہ حاملہ ہو سکتی ہے یقینا محال ہے پس تولد زید اس ام کلثوم جسکو وقت
عقد سنہ ۱۷ یا ۱۸ مین چار سالہ بیان کرتی ہین یقینًا محال ہے چہ جائیکہ ایک اور
لڑکی بعد اوسکے پیدا ہو چہ جائیکہ وہ زید اکبر ہوگا اصغر کا ہونا بہی محال ہے
حالانکہ اصغر اولاد عمر اس زید کو کہتے ہین نہ رقیہ کو بلکہ زینب کو اصغر اولاد عمر
بیان کرتے ہین جو بطن ام حکیم سے پیدا ہوے بہرکیف یقینًا معلوم ہوا
کہ زید مذکور اصلی زوجہ ام کلثوم بنت جرول خزاعیہ سے تہا جسکو قصہ موضوعہ
عقد کے ساتھ حضرت ام کلثوم علیہا السلام کیطرف منسوب کر دیا دوسرے
وفات زید و ام کلثوم مادرش بوقت واحد عہد معاویہ مین اور بہی اسکی تائید
ہوتی کہ یہ وہی اصلی ام کلثوم ہے جو ایام جاہلیت سے خلیفہ دوم کی زوجہ
تہی جسکے بطن سے زید بن عمر متولد ہوے کیونکہ جناب ام کلثوم بنت جناب
امیر ع باتفاق روایات فریقین شریک معرکہ کربلا تہین چنانچہ مقتل ابو مخنف اور
مشہد ابو اسحق اسفراینی اور روضۃ الشہدا ملا حسین کاشفی اور درر و فضائل
اور حبیب السیر وغیرہ مین تفصیل تمام مرقوم ہے
یہی متوجہ ہوئین ام کلثوم طرف مسجد
اور کہا السلام علیک یا جداہ مشہد ابو اسحق

ام کلثوم اور کہا وائے ہو تجھپر اے یزید الخ اور روضۃ الشہدا مین ہے سب اہل بیت

را چشم بر حسین افتاد فریاد بر داشت کہ یا جداہ وا محمداہ پس روے بہ یزید کرد

کہ ہیچ میدانی کہ چہ میکنی زنان خود را در پس پردہ نشاندہ و دختران محمد رسول اللہ صلعم

را در پیش چشم خلق داشتہ ندانم کہ در وقت باز خواست از عہدہ این عمل چگونہ

برآے یزید بر خود ببالید و پرسید کہ این چہ کسیت گفتند کہ خواہر حسین ؑ است

دختر فاطمہؑ ناگاہ ام کلثوم بر پاے خواست و گفت اجازت دہ تا سر برادر

بردارم و دیدار بازپسین او ببینم و ستوری یافت در جست و سر حسین ؑ برگرفت

ولب خود بر لب او نہادہ بیہوش شد پس سر بر آورد و گفت اے یزید امید میدارم

کہ درین دنیا راحت نبینی چنانچہ ما را در رنج افگندی یزید گفت این زن زبان دراز

ہم خواہر حسین ہم است گفت آرے این ام کلثوم است گفت اے ام کلثوم

چون دیدی کہ خداے تعالی ظن شما را دروغ کرد و آنچہ بر ما فکر کردہ بودید

بر شما واقع شد ام کلثوم فرمود کہ خداے تعالی منافقان را دروغ گوے

خواندہ ان المنافقین لکاذبون الخ اور روضۃ الاحباب مین ہے

جسکو شاہ عبد العزیز صاحب بہترین سیر فرماتے ہین ام کلثوم و زینب خواہران

امام حسین ہمراہ پیش بردند زینب را کہ چشم بر حسین افتاد الی ان قال ناگاہ ام کلثوم

بر پاے خاست گفت اجازت دہ الی ان قال یزید گفت این زن زبان دراز

ہم خواہر حسین است گفتند آری ام کلثوم است اور تحریر الشہادتین شاہ سلامت اللہ

کشفی صاحب مرکز امین ہے جو تلامذہ شا

کرد میں اسا

روضۃ الاحباب

سختی داد بدشمنان و سختی داد حضرت ام کلثوم جواب داد الحمد لله الذی اکرمنا بمحمد

وطہرنا تطہیرا شکر خدا را کہ گرامی کرد ما را بمحمد و پاک کرد ما را پاک کردنی باز ابن زیاد گفت

کیف رایتم قدرة الله چگونہ دیدید قدرت خدا را ام کلثوم در جواب فرمودند

ص ۹۱

یجمع الله بیننا و بینکم الخ بعد اسکے لکھتے ہین کہ بیان حال خرابی دودمان نبوت

ویزید و گریستند ام کلثوم گفت کہ اے مردم کوفہ حالا برائے چہ گریہ می کنید

ص ۹۴

بعد اسکے لکھتے ہین یزید جواب سے عاجز ہوا سکوت نمود متوجہ بطرف زنان و یتیمان

اہلبیت شدہ زینب و کلثوم و علی بن حسین را نزدیک تر طلبید چشم حضرت زینب

چون بر سر مبارک شاہ شہیدان افتاد گفت واجداہ وا محمداہ بعد ازان خطاب

بہ یزید کرد و گفت ہیچ نمیدانی کہ زنان خود را در سرا پردہ عزت و حجاب نشاندی و

دختران رسول خدا را این بے پردگیہا بر شتران سوار کردی و در مجمع مردمان

پیش خود طلبیدے فردائے قیامت از عہدہ عمل خود چہ جواب خواہی داد یزید پلید

گفت این کدام زن است گفتند زینب خواہر حسین ع و دختر فاطمہ زہرا ع پس از ان کلثوم

برخاست و بر سر حسین ع افتاد و لب و دندان خود را بر آن لب و دہان خندان مالید

کہ بیہوش شد بر زمین غلطید چون بہوش آمد دعائے بد در حق یزید کرد و گفت

الٰہی یزید متمتع از دنیا نباشد و چنانکہ ما را در بلا افگندی تو ہم در دنیا و عقبیٰ در [illegible]

پلید گفت مگر این زن ہم خواہر حسین است گفتند آری این کلثوم دختر فاطمة الزہرا است در کتاب ینابیع المودة

ہین شیخ سلیمان بلخی قندوزی [illegible] اشعار ام کلثوم حین توجہت الی المدینة جعلت

تقول مدینة جدنا لا تقبلینا [illegible] فبالحسرات والاحزان جئنا [illegible]

کلثوم معرکہ کربلا مین [illegible]

جسکا درجہ تواتر سے بہی بڑہا ہے کہ فریقین مین باتفاق یہ امر مسلم ہے اور چونکہ رئیس المتکلمین شبل الرحمان ن
روایات شیعہ کو جو علامات جعل و وضع سے خالی ہو بالراس والعین قبول فرماتی ہین تو اس باب خاص مین
روایات شیعہ بہی جو یقینًا علامات جعل و وضع سے مبرا ہین مقبول ہونگی بوجہ غایت اشتہار ہم نقل
نہین کرتے کہ ہر کہ ومہ اس سے واقف ہے اور اخبار اور اقوال انحضرات کے
علیحدہ علیحدہ کتب سیر و تواریخ و لغت وغیرہ مین بہی مرقوم ہین چنانچہ کتاب نہایہ ابن
اثیر مین ہے جو کتب مشتہرہ معتبرہ اہلسنت سے ہے بذیل لغت فرث فی حدیث
ام کلثوم بنت علیؑ قالت لاہل الکوفۃ اتدرون ای کبد فرثتم لرسول اللہ صلعم الفرث تفتت
بالغم والاذی فیہ یعنے حضرت ام کلثوم نے اہل کوفہ سے فرمایا جانتے ہو کس جگر کو رسول خدا
کے غم و الم سے پارہ پارہ کیا پس جب باتفاق فریقین جناب ام کلثوم شریک
معرکہ کربلا ہوئین تو انکا انتقال تنہا خواہ ہمراہ بیٹے زید ایام خلافت معاویہ
مین یقینًا غلط ہوا اور اسیطرح وفات اونکی صغر سنی مین جیسا کہ ہدایہ
السعداء مین ہے غلط ہوا الغرض تصحیح روایات متناقضہ و تطبیق وقایع متخالفہ
بنابر داب محققین محدثین ضرور ہوا کہ قایل بوہم و اشتباہ رواۃ ہوں جیسا کہ
احادیث صحاح وغیرہ مین اسی بنیاد پر جمع و توفیق کیجاتی ہے پس معلوم
ہوا کہ ایک ہمنام کا واقعہ دوسرے ہمنام کیطرف منسوب کیا کیونکہ یہان بیٹے
[illegible] اصلی ام کلثوم زوجہ سابقہ خلیفہ دوم یا دراصلی [illegible]
[illegible] ن مان بیٹی ساتھ مرے اور جناب ام کلثوم شریک
[illegible] دوسری ہین [illegible] عمر سے علاقہ ہے
[illegible] مرد کا [illegible] ہے کہ عبد اللہ بن جعفر

کا عقد کرنا حضرت ام کلثوم سے بعد محمد روایات اہلسنت مین بالاتفاق
مذکور ہے گو اسمین اختلاف ہے کہ وفات عبداللہ قبل ہے یا وفات
حضرت ام کلثوم مگر عقد عبداللہ بن جعفر مسلم ہے تو اب یہ بیان کہ بعد
معاویہ وفات کیا غلط ہوا کیونکہ باوجود موجودگی حضرت زینب عقد
عبداللہ محال ہے اور حیات جناب زینب ام کلثوم تا معرکہ کربلا کہ
سنہ ہجری ہے مسلم تو لابد وقوع عقد بعد وفات حضرت زینب
ہوگا اس سے بھی بیان وفات بعد معاویہ مع زید غلط ہوا چنانچہ تائید
اس امر کی اس روایت اصابہ سے بھی ہوتی ہے **فتزوجها اخوه**
عبداللہ بن جعفر فماتت عنده یعنی عبداللہ بن جعفر نے حضرت ام کلثوم
سے عقد کیا اور اس سیدہ نے اونھین کے یہان انتقال کیا کیونکہ
اس روایت مین کوئی ذکر زید وغیرہ کی وفات کا نہین ہے پس صورت
یہ دعوے غلط ہوا خصوصاً درصورتیکہ وفات عبداللہ مقدم ہو بر وفات
حضرت ام کلثوم پس اس صورت مین اور بھی یہ بیان کہ مان بیٹے نے
ساتھ بعد معاویہ وفات کیا غلط ہوتا ہے کیونکہ حضرت عبداللہ
سنہ عہد خلافت عبدالملک مین انتقال کیا پس اس صورت مین
تصحیح روایات کے لیے اشتباہ روایات کا قایل ہونا ضروری ہوا کہ
ام کلثوم جنھے اپنی بیٹی زید کے ساتھ عہد معاویہ
زوجہ سابقہ خلیفہ تھی نہ حضرت ام کلثوم بنت جناب
کربلا رہین کہ اس صورت مین وقوع عقد ساتھ عبدا

صفحہ ۱۳۶ اصابہ [illegible]
فتزوجها اخوه
عبداللہ بن جعفر فماتت عنده
[illegible]
زینب [illegible]
[illegible]

بعد وفات حضرت زینب ممکن ہے اور تقدم وفات عبداللہ یا حضرت
ام کلثوم بھی ممکن ہے جسکو ہم بعد اسکے لکھینگے **تنبیہ** واضح
رہے کہ ہرچند یہ ادلہ جو مذکور ہوے ابطال واقعہ کاذبہ کے لئے کافی و
احتمال اشتباہ رواۃ اہلسنت کے لئے حجت شافی ہین کہ اگر مدۃ العمر دلیل نقض سوچے
اپنی کرین تو ان دلایل کو اوٹھا نہین سکتے مگر چونکہ غرض راقم تحقیق اصل
واقعہ ہے نہ مجادلہ ومکابرہ با اہلسنت اسیوجہ سے بطور مصالحہ ومساہلہ
گفتگو کی اور قایل بہ اشتباہ رواۃ ہوئی جسکو ہزارون جگہ علماے
اہلسنت اپنی روایات صحیحہ مین صرف کرتے ہین ہم لہذا قراین اور دلایل و
اسباب اشتباہ پیش کئے اب انکی حاجت نہ رہی کہ ہم اور دلیلین اسپر
قائم کرین مگر چونکہ تحقیق کے لئے ہر پہلو وجوانب پر غور کرنا لازم ہے
لہذا کچھ معاضدات خارجیہ اور کچھ مویدات داخلیہ اور ذکر کرتے ہین تاکہ
تحقیق کے لیے کوئی حاجت منتظرہ باقی نہ رہے اور محققان و دانشوران
منصفان نکتہ رس کی بخوبی تشفی ہو جاے **معاضدات خارجیہ**
**اول** قصہ مغیرہ بن شعبہ ہے جس سے کہ یہ واقعہ نکاح غلط بنایا
کیا جاتا ہے اور اسی سے کہ یہ واقعہ صحیح بھی ہے کہ مغیرہ بن شعبہ صحابی نے جو تیسرا
سرحددار اہلسنت وجماعت اور احباب خاص خلیفہ دوم سے تھا کہ بدولت
خلیفہ حکمران بصرہ ہوا ام جمیل نا[illegible] زنا کیا تین صحابے
ابوبکرہ موے رسول [illegible] دوم پوری شہادت
اور اکی [illegible] آتنی کسر لگائی

کہ جسطرح سلائی سرمہ دانی مین جاتی ہے اوسطرح نہین دیکھا جس نے
خلاف حکم وراے جناب امیرؑ کیونکہ حضرت کو اُسکے رجم کرنے پر ایسا
حتم تھا کہ ہمیشہ بعد اسکے فرماتے رہے اگر میرا دست رس ہوتا تو مغیرہ پر
حد جاری کرتا مغیرہ کو خلیفہ دوم نے حد زنا سے رہائی دی اور اصحاب
ثلثہ پر تہمت لگانے کی حد جاری ہوئی جب موسم حج مین خلیفہ دوم نے
ام جمیل مذکور کو دیکھا تو مغیرہ سے پوچھا اس عورت کو پہچانتا ہے مغیرہ نے
(بربنیاد اوس عداوت کے جو جناب امیرؑ سے اوسکو مثل دیگر صحابہ حاصل
تھے ونیز اسوجہ سے کہ حضرت کو اسکے حد جاری ہونے پر اصرار تھا)
کہا ہان معاذ اللہ یہ ام کلثوم بنت علیؑ ہے عمر نے کہا تو ہمیشہ تجاہل
عارفانہ کرتا ہے مجھے ہرگز گمان نہین ہے کہ ابوبکرہ مولے رسول نے
تجھپر جھوٹی گواہی دی ہو اس حد نہ جاری کرنے پر مجھے واللہ ہر وقت
گمان ہوتا ہے کہ کہین آسمان سے مجھپر سنگ باران نہو انتہے تاریخ
طبری اس روایت کے شرح پر ہرگز کوئی مسلمان محتاج نہین کہ مغیرہ نے
کس بے ادبی کا کلمہ استعمال کیا اور خلیفہ نے تنبیہ و تادیب اوس ملعون
کی نہ کی سبحان اللہ فرضی مقام پر دختر ابوبکر کے نام لینے سے بے ادبی
ثابت ہو اور واجب التعزیر قرار پائی اور یہ ملعون ایسا کلام بے ادبانہ کرتا ہے
خلیفہ کو کچھ ہوش ہی نہین آتا نہ تلوار ہی چلاتے ہین نہ درہ
مغیرہ پر حد نہ جاری کرنے سے تو آسمانی رجم کا خوف ہو
کلمہ سے مشتعل جہنم کے بھڑکنے کا بھی ڈر نہین بہرکیف جسطرح

الغرض محبت و ولائے صحابہ و خلیفہ دوم با جناب امیر ع و اہلبیت طاہرین
ظاہر ہوتا ہے اوسیطرح الغرض وقوع عقد مذکور بہی ظاہر ہوتا ہے
اور ضعیف روایات بہی ہویدا ہے کیونکہ پہلا جملہ صغر سنی تو اس تمثیل سے
بالبدیہہ باطل ہوا اسلیئے کہ ممکن نہین کہ کوئی احمق بہی ایسی تمثیل مہمل صریح
البطلان بیان کرے کہ تیس چالیس برسکی عورت کو تین چار برسکی
لڑکی قرار دے خصوصًا مغیرہ ایسا عاقل جسکو اہلسنت نے عقلاے عرب سے
منتخب کیا ہے بہرکیف اسکے ساتھہ دوسرا جملہ یعنی وقوع عقد بہی باطل ہوا
کیونکہ اگر عقد ہوا ہوتا تو کیونکر ممکن تہا کہ مغیرہ ایسا کلمہ خلیفہ کے روبرو نکالتا
اور خلیفہ کو اپنے ناموس کا ننگ و عار بہی ہوتا جس سے بالیقین معلوم ہوا کہ
یہہ واقعہ عقد محض غلط اور سراسر تہمت اور افترا ہے پس تصحیح روایات کے لیئے
اقرار باشتباہ رواۃ ضروری ہوا دوسرے (مسئلہ کفارۃ) ترجمہ
صواعق محرقہ مین ہے بدانکہ از احادیث سابقہ معلوم شد کہ انچہ صاحب
تلخیص از اصحاب ما گفتہ کہ از خصایص پیغمبرست کہ اولاد بنات آنحضرت
بآنحضرت منسوب اند در کفارۃ وغیر آن و ابنا و اولاد بنات دیگر با جداد مادری
منسوب نمیشوند در کفارت وغیر ذلک قول او موجہ است و معنی انتساب سوال اند
کہ از خصوصیات آنحضرت ست آنست کہ میتوان گفت آنحضرت پدر ایشان است
و ایشان پسر آنحضرت اند تا در کفارۃ معتبر باشد چنانچہ زنی شریفہ ہاشمیہ
کفو مردے غیر شریف نیست اما انچہ گفتہ اند کہ ہاشمی و مطلبی کفو یکدیگر اند
محل آن غیر انصورت ست چنا[illegible] این آن بالنظیر کی در آنست [illegible]

مسطور ہےتاا نتہے پس اس سے معلوم ہوا کہ کفو ہاشمی کا مطلبی یا ہاشمی

کے سوا دوسرا کوئی نہیں ہے اور نکاح میں لزوم کفائت خود خلیفہ دوم کا

بھی مذہب تھا ازالۃ الخفا میں ہے قال لامنعن فروج ذوات الاحساب من النساء

الا من الاکفاء کما عمر نیز مانع ہوں گا کہ زنان صاحب حسب کا نکاح غیر کفو غیر

ہمسر سے ہو ایضاً خلیفہ صاحب نے غلام کے نکاح کرنے کو زنان آزاد سے

بھی منع فرمایا ہے اور عربی عورتوں سے عجم مردوں کے نکاح کے

مخالفت کی پس با اینہمہ احادیث نبوی جنکا نتیجہ صاحب صواعق نے

یہ نکالا کہ زن شریفہ ہاشمیہ کفو مرد غیر شریف نسیت و با این مذہب خلیفہ دوم

کیونکر ممکن ہے کہ خلیفہ دوم نے ایسا خطبہ کیا ہو اور بلالحاظ کفویت جناب امیر

علیہ السلام پر یہ جبر شدید کیا ہو کہ جناب ام کلثوم کا انسے عقد کردیں اور جناب

امیر نے خلاف احکام رسول معاذ اللہ اس امر کو قبول کیا ہو اور خلیفہ دوم

کا کفو نہونا اسدرجہ واضح ہے کہ خود انہیں روایات سے ظاہر ہے کہ جب

حضرت عقیل نے منع کیا اور غیظ و غضب ظاہر کیا تو جناب امیر نے فرمایا

کہ جانتے ہو مقصود خلیفہ اس عقد سے کیا ہے فقط حدیث نبوی پر عمل کرنا

جس سے صاف معلوم ہوا کہ حضرت عقیل بلکہ جناب امیر کے نزدیک

بھی عمر کفو نہ تھے علاوہ برآں جب خاندان خلیفہ اول ارذل بطن ہو جیسا کہ تکمیل

الایمان شاہ عبدالحق میں ہے وارذل بطون

کرد کہ از بنی تیم بود واذیت ارذلیت

کس کا ذکر کو شک ہو سکتا ہے از مجانست

صفحہ ۱۱۰

صفحہ ۱۱۰ ازالۃ الخفا

[illegible] عن اسلم مولی عمر بن الخطاب ... خطب عمر الی علی ... فاستشار علی العباس ... و عقیلا و الحسن فغضب ... عقیل و قال لعلی ...

نسب خلیفہ دوم پر طاعن رہے خالد بن ولید خلیفہ کو ہمیشہ ابن
حنتمہ کہتے تھے مہاجر بن خالد ہمیشہ تشنیع کرتے تھے عمرو عاص با آنہمہ بلند
نسبی جو کچھ انکے حق مین فرماتے تھے ازالۃ الخفا مین دیکھو
خولہ بنت حکیم صحابیہ نے جسکا قول خدا نے بالاے سبع سموات سنا جو کہا
معلوم ہے کہ عمیر اکنی عمر ہوا عمر سے امیر المومنین اب خدا سے ڈر حضرت
عباس عم اشرف الناس نے جو ارشاد فرمایا اعضلت اللہ بنطر امراتک
اس قابل نہین کہ بیان ہو خود خلیفہ دوم نے جو لاعلمی اپنی نسب سے ظاہر کی
ازالۃ الخفا مین مذکور ہے اور تفصیل اس پر پیچ شرافت نسبی کے تین پشت
تک روض الانف سہیلی و تاریخ اور کتاب المعارف و تاریخ ابن کثیر شامی اور
مثالب کلبی مین مسطور ہے جسکے نتایج بلکہ اون تصریحات صریحہ گو نہایت
ہی شرمناک اور عبرت افزا قصے ہین کسیطرح بیان نہین ہو سکتے اور سب
اصل کتاب پر محول ہین لیکن صاحبان عقل و ادراک اسی سمجھ سکتے ہین
کہ جب ابوہریرہ نے یہ حدیث بیان کی کہ ولد الزنا بدترین ثلثہ سے ہے یعنی
زانی و زانیہ سے ولد الزنا بدتر ہے تو فوراً فرزند خلیفہ عبد اللہ بن عمر نے
اوس قول ابوہریرہ سے کہ حدیث رسول تھی تردید کی اور کہا ولد الزنا
خیر الثلاثۃ یعنے ولد الزنا تینون مین بہتر ہے (کنز العمال) شاید خلیفہ ثانی نے
نسبی ہی روایتون کی بدولت ابوہریرہ کو منع کیا کہ جناب رسالت
کی حدیثین بیان کر ورنہ جلا وطنی کی سزا ملیگی اور دوس کے پہاڑون پر پہونچا دیے
جاؤگے بلکہ شاید اسی کی کسر کہ قتل [illegible] کا حیلہ لگا کر ابوہریرہ کو

کوڑے مارے کہ بیچارے کی پشت خون سے تر ہوگئی ( ی )

مسلمانو کہان ہو کس خواب غفلت مین پڑے ہو ذرا چونکو برای خدا
غور کرو کسی مذہب مین بھی ولد الزنا اچھا سمجھا گیا ہے جو اسلام مین
کہ اشرف ادیان ہے اوسکی تعریف کیجاتی چہ جائیکہ وہ مقتدای دین اور خلیفہ سید المرسلین قرار پائے
پھر عبداللہ بن عمر نے تو ممکن ہے اوسوقت ابوہریرہ کی تعریض کا جواب دیا ہو اب کیا ضرور ہے
کہ اسپر ترقی کرکے یہ قاعدہ بنائین کہ ولد الزنا انجب یعنی ولد رشد سب سے
زیادہ نجیب ہے جیسا کہ محاضرات امام راغب اصفہانی مین ہے کہ کہا قدامہ نے
اولاد زنا انجب ہے کیونکہ مرد جو زنا کرتا ہے تو برغبت تمام و نشاط کامل اس سے
جو لڑکا پیدا ہوتا ہے وہ کامل ہوتا ہے اور جو حلال سے پیدا ہوتا ہے
پس چونکہ مرد اپنی زوجہ حلال سے بتصنع و تکلف تعلق کرتا ہے لہذا لڑکا
کامل نہین ہوتا علامہ قطب الدین شیرازی بھی اپنی نزہۃ القلوب مین اس
افادہ پر فائدہ سے تازگی قلب و جگر حاصل کرتے ہین کما فصل فی استقصا
الافحام ازینجاست کہ چونکہ مولوی حیدر علی کو حضرت خلیفہ دوم سے تعلق
خاص ہے لہذا شیعونکی ایسی روایتون پر جسمین مذمت ولد الزنا وارد ہے
بہت کچھ اعتراض کیئے بدلالت خود بڑے شد و مد سے انکا ابطال کیا
اور اپنی بہ نسبت انکار کلی کیا کہ اہلسنت کے بیان کوئی روایت اسکے
مذمت مین نہین ہے منتہی الکلام مین بعد نقل بعض روایات شیعہ مذمت ولد الزنا
مین فرماتے ہین و بحمد اللہ کہ متقدمین اہل حق از تخریج این روایات معلومہ
اند چنانچہ از رسالہ ملا علی قاری کہ در موضوعات حدیث جمع فرمودہ

صـ ۱۰۸ استقصاء الافحام جلد اول

صہ ۶۸۵ لغایت صہ ۶۵۳
استقصار الافحام مجلد اول

ہویدا می شود اسکے جواب سکا تو لتاب مستطاب استقصار الافحام مین قابل ملاحظہ ہے کہ امام احمد بن حنبل بن ابی شیبہ عبد بن حمید سفیان ثوری عبد الرزاق ابو عیسیٰ ترمذی نسائی ابو داؤد ابن ماجہ حاکم ابو حاتم دار قطنی بیہقی ابو نعیم اصفہانی ابن فیل ابو العباس خرائطی ابن ابی حاتم ابو الشیخ ابو سلیمان خطابی طبرانی ابو العلی خطیب بغداد ابن مردویہ ابن نجار طالقانی رافعی منذری ثعلبی زمخشری ابن اثیر جزری ابو الحسن ابن اثیر جزری ابن مندہ ابن السکن نجم الدین قمولی عبد العزیز وغیرہ وغیرہ جنکی تعداد پچاس سے زیادہ ہے بالاتفاق احادیث کثیرہ مین جسکی تعداد صدہا سے متجاوز ہے مذمت اولاد زنا اور اونکے جہنمی ہونے کے ناقل ہین یہانتک کہ سات پشت تک بھی حکم اونپر جاری ہی بار نہیں ہو کے حیدر علی کی ایسی روایات سے انکار کرنے اور ان احادیث کی ناقلین کو معتقدین سے نکال لیتے اور اس کدو کاوش سے نفی مذمت اولاد زنا مین جو نتیجہ نکلتا ہے عقلاے روزگار پر ظاہر و ہویدا ہے اور اس جا لکھا ہی ہے انکی جواہر ثابت ہوتا ہے محتاج شرح نہین کہ کیون ایسی کد پڑی بہرکیف با اینہمہ کیونکر ممکن ہے کہ خلیفہ خلاف اپنے مذہب کے جو خود ات الاحساب مین کفو کو ضروری قرار دیا ہے اور خلاف حکم رسول کے کہ کفو بنی ہاشم غیر بنی ہاشم و عبد المطلب نہیں ہے ایسا قصد کرین یا ان قرائن و شواہد [illegible] ظاہر کیا

قوم نشت

ابوبکر سے ہے کہ رواۃ نے بجہت شرکت نام و حسد تام اسطرف منسوب کیا
متاخرین سے نے بتقلید متقدمین و رافضین اونہین موضوعات کو مشتہر کیا
دیکھیے باتفاق تمامی مورخین و محدثین اہلسنت جناب رسالت مآب نے
اپنی بیٹیان رقیہ و ام کلثوم کو پسران ابولہب کافر سے جو بنی ہاشم مین تہا
بیاہا مگر حضرت نے شیخین سے کسیکو اس لائق نہ جانا کہ کوئی بیٹی اپنی اون سے
بیاہتے پس بجز عدم کفائت کون باعث تہا جناب سیدۃ نساء العالمین
صلواۃ اللہ وسلامہ علیہا کی بابت شیخین نے یکے بعد دیگرے خطبہ کیا مگر یہہ دفعہ نامنظور ہوا
پس جب خاندان رسالت مین اسقدر پابندی کفائت اور
قرابت خاندانی کی گئی ہے کہ جناب رسالت مآب نے فرمایا اگر علی
نہ پیدا ہوتے تو فاطمہ کا کوئی کفو نہوتا اسمین بلا استثنا سب داخل ہین
اور ہمیشہ عمل درآمد بھی اسی پر رہا کہ اپنے ہی خاندان مین وصلت و پیوند
ہوا کیا اور خود خلیفہ کا بھی یہی مذہب تہا کہ نکاح مین کفو ضرور ہے چنانچہ
سابقا مذکور ہوا اور کنز العمال مین ہے ان عمر کان یشدد فی الاکفاء یعنے عمر
کو نہایت سختی تہی کفائت کے بارے مین تو کیونکر ممکن ہے کہ خلیفہ اول اقد[illegible]
کرتے یا معاذ اللہ جناب امیر برخلاف سیرت نبوی ر[illegible]
بطیب خاطر گوارا کرتے از ینجاست کہ خود غلام علی آزاد بلگ[illegible]
اہلسنت سے ہین اس عقد پر سخت تعجب ہوا کہ نقل [illegible]
پابندی کے یہہ عقد [illegible] کر ہوا لیکن بوجہ تعصب مذہبی امر [illegible]
یہہ دیا کہ چونکہ ابتدا [illegible] سلام تہا بوجہ قلت رجال ایسا و[illegible]

صریحی ہٹ دہرمی ہے کیونکہ یہ امر صاف صاف اونہین روایات مین
مرقوم ہے کہ حضرت ام کلثوم کی نسبت فرزند جعفر سے مقرر تھی پہر کیون وہ
نسبت ترک کی گئی سوا اسکے ابتدا اسلام تو وہ تھا جسمین شیخین نے عیاذاً باللہ
جناب سیدہ کے بارہ مین استدعا کی ورنا منظور ہوئی پس جب وہان جناب
رسالت مآب نے اس قابل نہ جانا تو اس صورت خاص مین کیونکر ممکن ہے
کہ جناب امیر منظور فرماوینگے سبحان اللہ جسکو ابوبکر و عثمان اپنا کفو
نجانین جناب امیر کا کیونکر کفو ہو سکتا ہے خصوصاً درصورتیکہ تمامی کنبہ و
قبیلہ از خورد تا بزرگ اس امر مین ناراضی ظاہر کرین اور خود دختر نیک اختر بہی ناراضی
اپنی بیان کرے اوسپر بہی جبر شدید کیا جاوے لا واللہ لا یکون
ذلک ابداً بجز احتمال اشتباہ رواۃ بوجہ اشتراک نام یا عرف کذا مین وضاعین
دوسرا احتمال ہو نہین سکتا تیسرے یہہ بہی ان سب روایات مین
بیان ہوا ہے کہ مقصود خلیفہ اس عقد سے محض اتصال یا سبب و نسب
رسول اللہ صلعم نہ دیگر امور از قسم خانہ داری وغیرہ ازالۃ الخفاء مین ہے
فاروق بجوابش گفت کہ مقصود من خانہ داری نیست ولیکن از جناب
آنحضرت صلعم شنیدہ ام ایضاً عمر گفت کہ بخدا خطبہ نکردہ ام فقط
برائے خانہ داری ایضاً گفت خطبہ کرد عمر بسوے علی بن ابیطالب
ام کلثوم را پس علی از حضرت عباس و عقیل مشورہ فرمود عقیل منع نمود
حضرت فرمود حضرت عباس کہ [illegible] گا [illegible] ہے نسبت

مقصود او بالذات عمل نمودن ست بر حدیث حضرت رسالت مآب صلعم کہ
دیدہ کل سبب لخ **اقول** اولاً بہ بدیہہ عقل یہ بات اس روایت سے
ظاہر ہوتی ہے کہ خلیفہ دوم جناب امیرؑ کے نزدیک بھی قابل اس عقد کے
نہ تھے کیونکہ اوس کلام سے جو حضرت نے عقیل سے کہا صاف ظاہر ہے
کہ لائق اس عقد کے نہیں ہیں صرف بغرض اتصال سبب و نسب یہ
عقد کیا جاتا ہے پس بھلا کوئی عاقل قبول کر سکتا ہے کہ دوسرے کی
شرافت حاصل ہونے کے واسطے اپنے پر ایسا ننگ و عار گوارا کرے گا
اور بالفرض اگر ایسا ہی تھا تو جناب رسالت مآب صلعم نے کیوں نہ اپنی کسی
دختر نیک اختر کا اسنے عقد کیا حالانکہ ان لوگوں نے استدعا بھی کی تھی
اور حضرت کی ضرورت اور محبت کو شیخین کے ساتھ بہ نسبت جناب امیرؑ
علیہ السلام کے زیادہ مانتے ہیں سبحان اللہ کفو کا خیال جنگ و جدال
تک میں ہو اور بیٹی بیاہنی میں نہو جناب امام حسین علیہ السلام الموت
اولیٰ من رکوب العار مرنا بہتر ہے ننگ و عار قبول کرنے سے فرمائیں اور
جناب امیرؑ یہ ننگ گوارا کریں لا واللہ لا واللہ **ثانیاً** یہ ممانعت حضرت
عقیل خلاف خیرخواہی کیونکر ہوگئی جو حضرت نے فرمایا بخدا لا مجھ عقیل
میگوید خیرخواہی نیست آنحضرت خاندان رسالت کو اس نسبت سے منع کیا مقصود
تھا جو حضرت نہ ہونے عقد کے بدخواہی ہو بھلا کوئی عاقل ہی جا[illegible] وقت
حضرت عقیل کو بدخواہی کہہ سکتا ہے جو جناب امیرؑ اسکو بدخواہی کہیں
[illegible] مانع تھے اور حسنین علیہم السلام بھی برابر [illegible]

مانع رہے جیسا کہ انہین روایات سے ظاہر ہے بہرکیف کسی عاقل کو
دروغ اور موضوع ہونے مین اس حکایت کے کوئی شبہہ نہین ہے
لیکن اب واقعات تاریخی سے غلطی اس روایت کی ثابت کرتا ہون
**اما اولاً** پس عدم صحت اسکی ایسے سی ظاہر ہے کہ پہلے خلیفہ دوم نے
ام کلثوم بنت ابوبکر سے عقد کرنا چاہا جب عمرو عاص نے حق تلفی
ابوبکر کا خیال دلا کر منع کیا تو یہ رائے دی کہ معاذ اللہ ام کلثوم بنت
علی سے خواستگاری کرو اور تعلق بسبب رسول کو ذریعہ قرار دو
جس سے صاف معلوم ہوا کہ یہ دعوے محض غلط ہے بہی خواہان خلیفہ نے
دفع خرافت و دنائت نسب کے لیئے وقت وضع اس روایت کے
یہ ضمیمہ بڑھا دیا تاکہ فریب انکا بخوبی کارگر ہو اور جعل و افترا انکا بے کسر ہو جائے
**وقدم ثانیاً** اس قضیہ وضعیہ کے مابعد والی کارروائی سے بھی
ثابت ہوتا ہے کہ یہ بیان یعنے صرف بغرض اتصال بانسب رسول
عقد کرنا محض غلط ہے کیونکہ اگر واقعی مقصود خلیفہ اتصال بسبب رسول
تھا نہ مطالب مقصود تمام عقد تو چاہیے تھا بعد اس عقد کے دوسرا عقد
نہ کرتے خصوصاً درصورتیکہ اوسوقت بالکل حاجت نساء و نکوح باقی
نہ تھی جیسا کہ ... ہے عقدین مذکور سے ہے حالانکہ مطالعہ کتاب کامل
ابن اثیر جزری ... سے ہے کہ بعد اس عقد موضوع کے
...ن اور جاننا کہ
...ے معلوم ہوا

غلطی بیان اصل منشا عقد

صـ ۲۳
کامل جلد ۳

کہ بعد اس عقد موضوع کے خلیفہ نے تین عورتون سے عقد کیا
بلکہ اوسی کتاب کامل مین ہے کہ آخر اولاد عمرؓ زینب سے ہے بطن فکہیہ
سے پس اگر منشا عقد صرف اتصال سبب رسول تھا تو بعد حصول
اوسکے دو تین عورتون سے کیونکر عقد کرتے حالانکہ مواہب لدنیہ
قسطلانی مین ہے کہ کہا شیخ ابو علی سنخی نے حرام ہے عقد کرنا دوسرے کو بعد عقد بنت نبیؐ کے
اور ذخایر العقبے مین ہے مسور بن مخرمہ سے کہ حسن بن حسنؑ نے مسور کی بیٹی سے عقد کرنا
قصد کیا اور پیغام دیا مسور نے بوقت شام ملاقات کے اور بعد حمد و ثنای الٰہی کہا کہ کوئی نسب سبب

دامادی تم اہلبیت سے زیادہ مجھکو نہین ہے مگر رسولؐ نے فرمایا ہے کہ فاطمہؑ پارہ جگر میری ہے
جس سے فاطمہؑ کو رنج پہونچتا ہے وہ مجھکو رنجیدہ کرتا ہے اور جو سبب
مسرت فاطمہ ہے میری مسرت کا باعث ہے اور یہہ کہ فرمایا حضرت نے
ہر نسب منقطع ہوگا بروز قیامت مگر میرا نسب وسبب بعد اسکے مسور نے
حسن بن حسن سے کہا کہ فرزند رسول کے بیٹی تمہاری زوجہ ہین اگر مین اپنی
بیٹی تمسے بیاہون تو اس سے ضرور اونکو رنج پہونچیگا پس حسن بن
حسنؑ نے اسکا عذر قبول کیا مصنف ذخایر العقبے کہتے ہین کہ یہہ روایت
اسکی دلیل ہے کہ مردہ سے بھی اون امر دن کے رعایت کیجاے جن امر دنکی
رعایت زندون سے کیجاتی ہے حالانکہ ذکر کیا ہے شیخ ابو علی سنخی نے
کہ دختران نبی سے عقد کرنے کے بعد دوسرے سے عقد کرنا حرام ہے
تمام ہوا ترجمہ ذخایر العقبے اور ہر گاہ خود اہلسنت اسکی تصریح کرتے ہین
کہ جو امر موجب ایذا اے جناب سیدہ ہے قلیل ہو خواہ کثیر وہ امر

موجب ایذائے سرورِ کائنات ہے اور ایذائے حضرت حرام ہے جیسا
کہ سابقاً صحیح بخاری سے قصہ موضوعہ خطبہ جناب امیرؑ میں واسطے دختر
ابو جہل کے مذکور ہوا اور خود فتح الباری شرح صحیح بخاری میں ہے
کہ کہا ابن تین نے کہ آنحضرت صلعم نے جناب امیرؑ پر اس وجہ سے جمع دختر
نبی و دختر ابوجہل کو حرام کیا کہ یہ جمع موجب ایذائے آنحضرت ہے اور
ایذائے آنحضرت حرام ہے بالاتفاق انتہے پس جب مطلق ایذائے
جناب سیدہ ع کے خیال سے تا حیات معصومہ جناب امیرؑ پر دوسرا
عقد حرام ہوا تو اس عقد خلیفہ دوم سے بھی (جسکو بعد عقد حضرت ام کلثوم
علیہا السلام بیان کرتے ہیں) ضرور جناب ام کلثوم کو ایذا ہوگی اور حضرت
کی ایذا ایذائے جناب سیدہ ع ہے اور ایذائے جناب سیدہ ع ایذائے
جناب رسول ہے جو حرام ہے از ینجاست کہ شیخ عبدالحق صاحب
تکمیل الایمان میں فرماتے ہیں و بعضے دیگر گویند کہ قتل حضرت امام حسین
علیہ السلام گناہ کبیرہ است چہ قتل نفس مومن یا مومنہ بناحق کبیرہ ہست نہ کفر
لعنت مخصوص بکافر است ولیت شعری کہ ارباب این اقاویل تجاہل
احادیث نبوی کہ ناطق اند بآنکہ بغض و ایذا و اہانت فاطمہ ع و اولاد ع
موجب بغض و ایذا و اہانت رسول ست صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم چہ میگویند
و آن سبب کفر و موجب لعن و خلود نار جہنم ست بلا شک و ریب آیہ ان الذین
یوذون اللہ ورسولہ لعنہم اللہ فی الدنیا والآخرۃ واعد لہم عذابا مہینا پس جب ایذائے
جناب امام حسین ع بلکہ رنج دختر جناب امام حسین ع موجب ایذائے

جناب سیدہ و رسول ہے تو ایذاے جناب ام کلثوم کیونکر نہ موجب ایذاے جناب سیدہ و رسول خدا ہوگا پس بدون انکار از وقوع عقد حضرت ام کلثوم اہلسنت کیلئے کوئی چارہ نہ رہا **سبحان اللہ** ام کلثوم دختر ابو بکر کے عقد کرنے سے تو باین خیال کہ شاید کوئی قصور اوس سے سرزد ہو اور اوسکی تنبیہ کیجائے تو حق تلفی ابو بکر لازم آوے گی خلیفہ حسب رضا باز آئین اور بضعہ رسول کے عقد کرنے مین باوجود نصوص صریحہ و احکام واضحہ و عدم کفاءت نہ حرمت کا خیال ہو نہ ایذاے رسول کا لحاظ خواہی نخواہی عقد ہو جاوے اور جناب امیر بھی قبول فرماوین حاشا و کلا کوئی عاقل منصف مزاج اسکو قبول نہین کر سکتا **جو تھے فضایل** خلیفہ دوم مین بیان ہوا ہے کہ بعد حصول خلافت خلیفہ دوم نے اپنی زوجہ محبوبہ کو جس سے نہایت محبت تھی طلاق دی باینخیال کہ شاید اوسکی سعی اور سفارش سے تعمیل احکام و حدود دین کوتاہی ہو پس جب انکو اسقدر عدالت کا لحاظ تھا تو کیونکر ممکن ہے کہ اس جبر شدید سے خلاف عدالت ایسا عقد کرین علاوہ بران اس عقد سے بھی تو اوسی تعطلی احکام کا خوف پیدا ہونا چاہیے تھا بلکہ اوس سے زیادہ کیونکہ ایک تو خاندان رسالت سے ہونا ہے احتمال سعی و سفارش کے لیے کافی تھا چہ جائیکہ عیاذاً باللہ زوجہ خلیفہ ہون وہ بھی اس اصرار و مبالغہ سے جسکو محبوبیت لازم ہے کہ ایسی حالتین خواہی نخواہی سعی بیجا کے راہ انکا لتی ہین کما لا یخفے باقی رہے **موبدات** ادلہ جو تجنب اثناء عشریہ

زوجہ خلیفہ دوم کہ از کمال محبت اوراطلاق دادند بخوف آنکہ مبادا از سفارش او خللی در اجرای احکام عدالت راہ یابد و ظاہر است کہ بنت رسول خدا بودن ازین اقوی است ازالۃ الخفا مقصد ۲

اول حالت نکاح سے ہے پس جاننا چاہیے کہ وقوع نکاح مذکور مین صرف
تین مختلف قول منقول ہین ایک یہہ کہ جناب امیر ع نے فرمایا کہ اگر تم صغر سنی سے
تو یہہ تمہاری زوجہ ہے مولوی حیدر علی کے نزدیک یہی جملہ وقوع نکاح
کے لیئے کافی ہے دوسرے یہہ کہ فزوجہ یعنے نکاح کردیا جس سے پہلی
صورت نکاح کی غلط ٹھہری کیونکہ جب نکاح ہوچکا تہا تو پھر نکاح کرنا کیسا
معلوم اب اسمین اختلاف ہے کہ پہلے عمر کے پاس بہیجا تب عقد ہوا یا پہلے
عقد ہوا تب عمر کے پاس بہیجا اور حسنین ع سے اجازت لینے کے بعد عقد ہوا یا حضرت عباس وعقیل
کے مشورہ کے بعد چنانچہ مقالہ ثانیہ مین یہ بحث آوے گی انشاء اللہ تعالیٰ تیسرا قول یہہ ہے کہ
حضرت عباس ع نے جناب امیر ع کو سمجھا بوجھا کر راضی کیا اور خود وکالتہً نکاح کردیا یہہ
تینون قول باوصف اختلاف شدید ایسے ابہام اور اجمال سے بیان کیا گئے
کہ ہرگز اس امر عظیم الشان مین جسکا ابتدا سے قصہ اس شد و مد سے بیان ہوا
اصل امر جو نتیجہ شد و مد ہے کبھی یون بیان نہین ہوسکتا پس یہہ بیان مجمل ومبہم
ومختلف باشد اختلاف خود قرینہ قویہ ہے اشتباہ رواۃ کا اور کسی روایت مین
خطبہ وغیرہ کا مذکور نہونا دلیل قاطع ہے علاوہ اسکے روایات اہلسنت سے خوب
ظاہر ہے کہ یہہ معاملہ عقد طول کھینچا اور طرفین سے کدوکاوش کی نوبت پہنچی ہو
بالجملہ اون روایات سے یہہ ہے معلوم ہوتا ہے کہ نکاح کے وقت بلکہ بعد
نکاح بھی صحابہ کبار مہاجرین اولین اس سے ناواقف رہے کیونکہ جب
خلیفہ دوم امر نسبت طالب مبارکباد ہوئے جو بعد وقوع عقد ہوتا ہے
تو سب نے کہا کس بات کی مبارکباد دین جب انہون نے وقوع عقد کو

بیان کیا صحابہ نے اسپر اعتراض کیا کہ ایسی کمسن لڑکی سے عقد کرنے کا
کیا فائدہ پس اس سے بھی معلوم ہوا کہ عقد وغیرہ نہین ہوا ورنہ لاعلمی
اون مہاجرین اولین کی اور اعتراض بعد العقد خارج از عقل و قیاس ہے
چنانچہ خود مولوی حیدر علی دربارہ روانگی لشکر قتال مرتدین کے
منتہی الکلام ۹۳ مین فرماتے ہین کہ اختفا و استتار از قسم امور کہ در مجامع اصحاب
برہنہ اصاغر و اکابر جاری شود از محالات عادیہ ہست چنانچہ گفتہ اند ع
نہان کے ماند آن رازے کزو سازند محفلہا پس اگر یہ نکاح ہوا ہوتا تو ان
صحابہ پر کیونکر مخفی ہوتا جو خلیفہ سے پوچھ رہے ہین اور اعتراض کرتے ہین
جس سے صاف لاعلمی انکی ظاہر ہے از ینجاست کہ روایتین بھی باہم دیگر
مختلف اور ایک دوسرے کے معارض ہین کیونکہ ایک روایت کا محصل
یہ ہے کہ عمر نے استدعا کی حضرت نے صغر سنی و تقریب نسبت کا عذر کیا
عمر نے اسپر الحاح اور اصرار کیا اوسوقت حضرت نے فرمایا ہمنے نکاح
کر دیا پس وہ روایتین جنمین مشورہ لینا حضرت کا عباس اور عقیل سے اور
ناراضی عقیل پھر اوسکے بے عقد کر دینا اور بعد مشورہ حسنین کے ناراضی امام حسین
عقد کر دینا اور بعد تکلم امام حسن و سکوت امام حسین کے بھیجنا حضرت کا عمر کے
پاس اور پیغام پہنچانا اور عمر کا گلے سے لگانا و اعلام حضار مجلس کی وکالۃ درا
تزویج میکنم ایشان گفتند این صبیہ صغیر ست چگونہ تزویج میکنی جیسا کہ
صواعق مین ہے بالکل اسکے معارض و مخالف ہین بہر کیف اسقدر ظاہر ہے
جب جناب عقد ہو جاتا کہ ایکو خبر ہوا اور مہاجرین اولین بھی لاعلم معلوم

قریب قریب محال عادی سے ہے حالانکہ عموماً نکاح مین تاکید شدید
ہے کہ فرمایا حضرت نے آشکارا کنید این عقد نیز راکہ نکاح ست
وبکردانید اورا در مسجدہا و بزنید بر آن دفہا اور نیز فرمایا فرق کہ میان حلال و حرام است
آواز کردن و دف زدن ست و مراد بآواز کردن تشہیر ست میان مردم
کما فی شرح المشکوٰۃ صفحہ ۱۳۴ اور خود خلیفہ کا بھی یہی مذہب ہے کہ نکاح بلا اعلان
کیا جاوے اور اہل قریہ اور اہل شہر کا مجمع ہوتے کہ جس نکاح پر ایک مرد و دو
عورت شاہد ہون اوسکو باطل کردیتے تھے کما فی ازالۃ الخفا صفحہ ۱۱ پس جب
عموم نکاح کی یہہ حالت ہو تو یہہ نکاح خاص جسمین ایسی کدوکاوش کی گئے
اور بدقت تمام معاذ اللہ یہہ منقبت عظمیٰ خلیفہ کو حاصل ہوئی بدرجہ اولے
مستحق اعلان و اشتہار تھا کہ مجمع عام کیا جاوے اور حضار جلسہ کے سامنے
خطبہ ہوتا تعیین مہر ہوتا عقد واقع ہوتا دیکھئے جناب سیدہ ع کے عقد مین
نہ کوئی کدوکاوش ہوے نہ کوئی اصرار و انکار اوسپر بھی مہاجر و انصار جمع
کیے گئے جناب خدیجہ کے عقد مین بھی قریش کا مجمع کیا گیا اور خود آنحضرت
نے اسکا حکم قطعی دیا پس باوصف امور مذکورہ بالا ان باتون کا نہ ہونا
بجائے خود دلیل قطعی عدم وقوع نکاح و اشتباہ رواۃ ہے کہ بوجہ اشتراک
نام مشتبہ ہوے اسیطرح ولیمہ وغیرہ کا مذکور نہ ہونا کسی روایت مین
منصب اشتباہ رواۃ سے ہے تیسری تاریخ روز مہینہ سال وقوع عقد
مذکور کا بھی کسی روایت مین مذکور نہین ہے حالانکہ یہ امر اون وقائع
عظیمہ سے ہے کہ ممکن نہین اسکے تاریخ وغیرہ کو ضبط نہ کرین حالانکہ فاطمہ

بنت ابو لبابہ سے جو خلیفہ نے عقد کیا اور صلی تاریخ تک تحریر کرتے ہین
چوتھی ولادت زید کا بھی کوئی سن و ماہ و تاریخ وغیرہ کسی روایت سے
ظاہر نہین ہوتا پس یہہ کل امور قرینہ قویہ ہین غلطی روایات و اشتباہ رواۃ
کے کیونکہ اگر کچھ بھی اصلیت اس واقعہ کی ہوتی تو ضرور ناقلان اخبار و
حاملان آثار ان امور کو نقل کرتے خصوصًا وہ لوگ جنہون نے ایسے امور
جزئیہ کو نقل کیے جو کہین بیان بھی نہین ہوتے مثل اسکے کہ بوسہ لیا اور
ساق یا کھولی یا بازو تھاما سینہ سے لگایا بلکہ وہ باتین نقل کین جو درون
خانہ کے تھین جنکا اغیار کو اطلاع بھی نہین ہوتی مثل مشورہ حضرت عقیل
و عباس و حسنین علیہم السلام اور غصہ کی حضرت عقیل اور جناب امیر کے
پس ایسے امور کا نقل نہ کرنا جنکو اصل واقعہ سے تعلق خاص ہے
اور صاحبان تحقیق کو اسکے تفتیش کی ضرورت ہے دلیل عدم وقوع
ہے جیسا کہ واقعی یہی ہے کہ نہوئی کیونکہ عقد ہی نہوا قصہ تو اصل اسقدر
ہے کہ خواستگاری خلیفہ دوم اور انکار ام کلثوم بنت ابوبکر کو زوجیت
دوام کلثوم کے ساتھہ ملا جلا کر درمیان قصہ سے حضرت ام کلثوم کے
کیطرف منسوب کر دیا اور ان جملہ واقعات مختلفۃ الاشخاص کو بالکلیہ باشتباہ
جو تھے ہمنام کا قصہ قرار دیا خطبہ یا مجمع اعیان و مہاجرین و انصار و جلسہ شہود
و وکیل یا ولیمہ وغیرہ کہانسے آتے کیونکہ یہ کل امور لوازم نکاح سے ہین اگر نکاح
ہوتا تو یہہ امور بھی ہوتے اور نقل بھی ہوتی بیان تو اصل ہی غائب ہے
پھر وہ امور کہان سے آوین جو منقول ہون یہ جو کہ مخالف لت چھوڑ کر

حافظہ نہین ہوتا نہ عقل ہوتی ہی اسوجہ سے انکی طبیعت سے بھی نہ بڑہ سکے ورنہ
اونکو کوئی وقت نہ تھے اسیطرح ام کلثوم دختر ابوبکر کے عقد وفات
وغیرہ کا حال نہ معلوم ہوتا اور اسیطرح ام کلثوم بنت جرول خزاعی زوجہ
سابقہ عمر کے وفات وغیرہ کا مذکور نہونا اور زید بن عمر کے حالات کا پتہ
نہ ملنا بجز اسکے کہ ایک زید بن عمر اور اسکی مان ام کلثوم نے ساتھ وفات
سبب اشتباہ و ارتیاب ہے کہ رواۃ نے بوجہ اشتراک نام اشتباہ مین اگر
ایک کا حال دوسرے طرف منسوب کیا کہ مین شخصونکی ہیولی صورت کو منتزع
کرکے چوتھی صورت قایم کی خطبہ انکار اصرار اعتذار تقرر نسبت کو ام کلثوم
بنت ابوبکر سے منتزع کیا اور وقوع عقد عمر و تولد زید و وفات بعد
معاویہ کو ام کلثوم بنت جرول خزاعیہ زوجہ سابقہ عمر سے منتزع کیا اور
چالیس ہزار مہر ہونا یا اس ام کلثوم خزاعی سے لیا یا ام کلثوم اسلمیہ
حدیبیہ سے جیسا ان سب کو ملا جلا کر علیا مکرمہ حضرت ام کلثوم بنت جناب امیر
زوجہ محمد بن جعفر کیطرف منسوب کیا جنہین نہ ام کلثوم بنت ابوبکر والی منسوبی [illegible]
جاتی ہے نہ ام کلثوم بنت جرول خزاعی و زید رقیہ و علی وفات بعد معاویہ بلکہ مثل انکی
بارہ برس کا ہونا ابتدای قصہ مین اور شریک معرکہ کربلا ہونا آخر قصہ مین باتفاق فریقین ثابت ہے
لیکن ایسی صورتین کہ اسقدر قباحت و شناعت لازم آوی بلکہ لزوم محالات کا سامنا ہو
تب بحکم علامہ سبط ابن جوزی حنفی جنہونے روایات کشف الساق یا دوسرہ کو
قبیح کرکے باطل کر دیا و قاضی عیاض مالکی و [illegible] فاضل رشید جنہونے روایت صحیح
مسلم کو بوجہ استلزام شناعت قطعیہ باطل کیا ہم بھی مجاز ہین کہ ان [illegible]

توضیح اشتباہ روایات و کیفیت انتزاع و اختلاط حالات

باطل کیں اور موضوعات و مفتریات وضاعین وکذابین سے قرار دیں جیسا کہ نفس الواقع تمام تر رواۃ و ناقلین اس قصہ کے ان عیوب کے ساتھ منصف ہیں کما سیجئے انشاءاللہ مگر فقیر بنابر مصالحہ و مسابلہ حسب حکم مولوی حیدر علی ابھی قایل بہ اشتباہ رواۃ ہے کہ بوجہ اشتراک نام ام کلثوم کے درمیان چار شخصوں کے درصورت عدم افتراق رواۃ مشتبہ ہوئے فرق حق و باطل نہ کر سکے تین شخصونکا مختلف قصہ جو تھے ہمنام کیطرف منسوب کر دیا خواہ بالقصد یا لاعن قصد چنانچہ نظیر اسکی قصہ امام اعظم کوفی ہے جسکو مولوی حیدر علی یوں بیان کرتے ہیں مغلطہ ثانیہ

صفا منتہی الکلام

نظیر اشتباہ نام ابوحنیفہ

انکہ ابوحنیفہ کنیت بسیارے از فقہا بودہ یکی از ایشان امام اعظم نعمان بن ثابت ست بعضی از ینہا در حقیقت از فقہ بھرہ نداشتند و بمجرد رائے و قیاس فتوے میدادند و مخالفت احادیث میکردند و این اخبار بسبب شرکت نام و حسد حاسدان بنوع دیگر در قلوب خاص و عام جامیگرفت تا آنکہ اکابر و ابرار را تردد و انقباض عارض می شد و بروقت ملاقات زایل میگشت پس از جسارت خویش بعد انکشاف حقیقت حال عذر میکردند و کسانیکہ بپایہ تحقیق درباره ابوحنیفہ نرسیدند حقیقت کما ینبغی انکشاف نشد در اذہان آنہا غبار و کدورت باقی ماند کہ مدار فقہ ابوحنیفہ مذکور بر رائے مجرد ست بآیات قرآن مبین و احادیث خاتم المرسلین ورا کاری نیست نیست حال کسانیکہ در زمان ابوحنیفہ یا متصل آن بودند و اے بر حال متاخرین کہ طوق تقلید از بیا عناق خویش ساختند و بہر گز تحقیق حال

اس امر غلط کی تحقیق کرتے تفحص فرماتے اپنی رواۃ کے اغلاط و اشتباہ
کو ظاہر کرتے اے کاش عقل ہی سے کام لیا ہوتا جسکو پروردگار
عالم نے تمیز حق و باطل کے لیئے عطا فرمایا ہے پھر دیکھتے کہ یہ امور متنقعہ
جو ابھی مذکور ہوے کیونکر ممکن ہو سکتے ہین اگر یہ نہین ہو سکتا تھا سکوت
ہی فرماتے من سکت سلم چہ جائیکہ خود اونہین روایات کا ذریعہ کو ترویج
امر باطل کے لیئے شایع کرین اور ایک جزئی فضیلت خلیفہ دوم کے لیئے جسکا اثبات
بھی محال اور بشرط ثبوت غیر نافع اوسمین یہ اقرارات پیش فرمائین کہ بعوض نفع
نقصان کلی و خسران دینوی و اخروی حاصل ہو طرہ اسپر یہ ہے کہ
برعکس امر واقعی کے کتمان امر حق کے لیے ایک نت نئی اولٹی تاویل
کی جو ضحکہ صبیان و لعبہ مجانین ہے کیونکہ مولویصاحب کو جب ادعاے
باطل وفات حضرت ام کلثوم ہمین بعہد معاویہ شرکت کربلا کا جو اتفاقی
فریقین ہے خیال گذرا جس سے بطلان اس دعوے کا لازم آتا ہے
تو یون ارشاد فرمایا پس شریک بودن ام کلثوم با دیگر اہلبیت در واقعہ
کربلا چنانچہ از روایت مجلسی و سید ابن طاؤس در کتاب ملہوف و مانند
آن معلوم میشود و روایت مسلم گجکار کہ بذکر آن مجتہدین و متکلمین تر میم قصص
مفتریات می پردازند اصلے نداشتہ باشد و نسبت مرثیہ امام حسین ؑ کہ
بنام ام کلثوم بروایت سید ابن طاؤس شہرت دادہ اند بجناب حضرت
زینب می باید نہ ام کلثوم انتہے افسوس ہمکو یہان مناظرہ نہین منظور ہے
جو اسکا جواب دین مگر یہ کہنا ضرور ہے کہ کاش مولویصاحب اپنے

صـ ۹۴۷
ازالۃ الغین

آئمہ دین ومحدثین ومورخین کے اقوال کو ملاحظہ فرماتے جنکی بدولت
کاخ صداقت آنحضرات کی قایم ہے کہ وہ حضرات بھی مثل شیعہ شرکت حضرت
ام کلثوم کو معرکہ کربلا مین مع مرثیہ وغیرہ روایت کرتے ہین اور مسلم انکے صدق بیانی
سے اپنی صداقت ثابت کرتے ہین حتے کہ خود متکلمین انکے جنکا کام صرف
انکار امور واقعیہ اور تکذیب روایات صحیحہ و اضلال عوام الناس و جہلہ
مثل شاہ سلامت اللہ صاحب کشفی معرکہ آراکی کہ وہ بھی ناقل ہین کہ ام
پس وہ اتہام تو غلط ہوا باقی رہا اشتباہ حضرت زینب کا ام کلثوم
کے ساتھ پس کسیطرح ممکن نہین عقلا وعادۃ محال ہے کیونکہ ایکی جن اسلاف
نے قطع محبت ومودت کے لیئے تلوار چلائی طفل صغیر برنا وپیر کو از قسم
رجال تہ تیغ بیدریغ کیا کہ بجز امام زین العابدین از قسم رجال وجناب
امام محمد باقر از قسم اطفال کوئی نہ بچا اون اشقیاے امت سنے
از قسم نسوان تمامی سرادق عصمت وطہارت کو شہر بشہر در بدر پھرایا
اور دربار کوفہ وشام مین ہر ہر معظمہ کو نام بنام بتایا اور شتران بے کجاوہ
وعماری پر بے مقنعہ وچادر اون صاحبان تطہیر کے تشہیر کی کہ ہر شخص
نے جنکی تعداد لاکھون سے زیادہ متجاوز ہے بچشم خود ان معظمات کو
برسنہ رو وکشادہ مو مشاہدہ کیا اور سر مخدومہ کا واقعہ اور انکے کلمات
وحکایات کو الگ الگ بیان کیا جیسا کہ اقوال ملا حسین کاشفی اور
جمال الدین محدث اور شاہ سلامت اللہ سے مخاطبہ ومکالمہ حضرت زینب
وام کلثوم علیہما السلام علیحدہ علیحدہ مذکور ہوا پس ایسی صورت مین شتہ

کیونکر ہو سکتا ہے بخلاف اون مواقع کے جنمین بینے اشتباہ و منشاء اشتباہ
دلایل و اسباب وغیرہ بیان کئے کہ درصورت عدم افتراے رواۃ کے وہان
اشتباہ یقینی ہے علاوہ برآن کہ اگر بفرض محال مثل شریک باری یہ اشتباہ
مان بھی لیا جائے تو بدقت تمام فقط اسکا ثبوت ہوگا کہ وہ حضرت زینب
تھین لیکن وفات حضرت ام کلثوم بعد معاویہ کیونکر ثابت ہوگی کیونکہ
روایت عقد عبداللہ جو اتفاقی اہلسنت ہے مانع قوی موجود ہے اور
اور دیگر فسادات و لزوم محالات و مخالفت واقعات کا دفعیہ کیونکر ہوگا
مثل لغویت صغر سنی و استحالہ عقد با عون بن جعفر عبداللہ بن جعفر کے
جنمین ہم سابقاً لکھ چکے ہین جنکو انعدام وقوع نکاح لازم ہے جو اصل
منشاء ان موضوعات کا ہے بہرکیف اس قول سے بھی مولوی صاحب کے
ہمکو اجازت ملی کہ اشتباہ رواۃ کے قایل ہون اور چونکہ شرکت حضرت
ام کلثوم معرکہ کربلا مین باتفاق فریقین مسلم ہے حتے کہ غالباً اس امر کے
برابر دوسرا کوئی امر متواتر ہو تو حکم مولوی صاحب باشتباہ فریقین کی نسبت
ہوگا تو اب دیکھنا چاہیے کہ عقل و نقل سے کونسے اشتباہ کا احتمال صحیح
ہو سکتا ہے نہ یہ کہ یونہین بلا سبب محض ہٹ دھرمی سے اشتباہ کے
قایل ہون جو نہ عقلاً درست ہو سکے نہ نقلاً جیسا کہ مولوی صاحب کی احتمال
کی حالت سے چنانچہ عنقریب معلوم ہوتا ہے کہ تمامی روایات اس قسم
عقد کے محض موضوع اور غلط ہین امر چہارم نظائر ان اشتباہات کے
یہ ایک عام قاعدہ ہے کہ اکثر لوگ کسی مسئلہ کو یا کسی [illegible] ہو

مثال کے نہین سمجھتے خصوصًا جب وہ واقعہ یا مسئلہ خلاف ہو ان
واقعات ومسایل کے جنپر پورا اعتقاد جمعہ کیا ہو اور لغو باتون سے
ذریعہ سے اوسکا ایسا یقین ہو گیا ہو کہ کسیطرح اوسکے خلاف کو نہ سمجھ سکتا ہو
کرے نہ قبول کرے لہذا پیش کرنا نظایر کا ضروری ہوا اور چونکہ یہ مسئلہ صرف
امر عقلی ہی نہین ہے جسپر فقط عقلی استدلال کافی ہو بلکہ ایک تاریخی واقعہ
ہے کہ مشہور واقعہ کو غلط ٹھہرا کر اصلی واقعہ کا اثبات کیا جاتا ہے اور
تعلق اوسکا اوس مظلومہ سے ہے جسکے خاندان سے ایک دنیا کی
دنیا منحرف ہے اور عالم کا عالم دشمن جان وآبرو ہے کسیطرح تحقیقات
واقعی کو قبول نہین کرینگے ورنہ استبعادات عقلی ہی کافی ہوتی جیساکہ
عباسہ خواہر ہارون رشید کی بلہ داری مذکور ہوئی لہذا اور بھی نظایر کا
دینا ضروری ہوا پہلی نظیر قول مولوی حیدر علی ہے دربارہ ابو حنیفہ
کوفی جو ابھی مذکور ہوا دوسری نظیر جو خاص اسی ام کلثوم کے نام سے
متعلق ہے یہ ہے کہ اصابہ صفحہ فی معرفۃ الصحابہ علامہ ابن حجر عسقلانی مین ہے
کہ ام کلثوم بنت ابوبکر صدیق تیمیہ تابعیہ ہے کہ بعد مرنے اپنے باپ
ابوبکر کے پیدا ہوے اور یہہ قصہ اوسکا موطا وغیرہ مین صحیح ہے چونکہ
بعض روایتین بلا سند دیگرے خود جناب رسالت مآب سے نقل کین
اسوجہ سے ابن سکن اور ابن مندہ نے اونکو صحابہ مین ذکر کیا انتہی اس
سے صاف معلوم ہوا کہ صرف روایت بلا سند کیوجہ سے ان علمانے
اس ام کلثوم کو صحابے لکھا جو درحقیقت صحابی نہ تھے اسیطرح ام کلثوم

صفحہ ۳۴۳
اصابہ فی معرفۃ الصحابۃ

